شربت کی گھڑی لیجانے وغیرہ رسموں میں ان بدعتی مشایخوں کے ساتھ شریک رہتا اور قریب سننے سرود کے صاحب مشایخ اور متولی کے گھر جاتا اور قریب خوانوں کو اپنے گھر بھی بلاتا یہہ حدیث
شریف کتاب ابن ماجہ میں ہی نہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم عن المراثی یعنی منع فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مرثیوں سے انتہی اور کہتا ہی کہ جناب
فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا سے بی بی مریم رضی اللہ عنہا افضل ہیں چنانچہ کسی بزرگ نے بیان اسکے رد میں ایک رسالہ بھی لکھا ہی اور وہ رسالہ سرکار نایب مختار میں آج
موجود ہی دیکھ لیجیے واہ واہ جمال خوش خصال کا کیا عقیدہ پاک ہی شاید عیسی کی امت میں داخل ہوا چاہتا ہی اور ایک روز بولا اگر عیسی امام حسن اور امام حسین کے زمانے
میں ہوتے تو باوجود نبوت کے حسنین کی جوتیاں بغل میں دابے انکی رکاب میں دوڑتے پھرتے اور پہلے تو حضرت مریم کی ویسی فضیلت بڑھاتا تھا بعد اسکے عیسی علیہ السلام کی ایسی اہانت
وحقارت کیا اسکا تو یہی مثل ہی دھوبی کا گدھا گھر کا نہ گھاٹ کا اور وعظ بولنے کے وقت نایب مختار کا بلاوا آجاوے تو اسکو حکم معراج سمجھ حاکم حقیقی کے احکام کو بیان کرنا موقوف
کر اٹھ کھڑے ہوتا اور کہتا کہ صاحبو نواب صاحب نے بلایا ہی اب جاتا ہوں پھر بعد بولا ہونگا سبحان اللہ واعظ ہو تو ایسا ہو اور فرنگی محلی کے منبر کے بیٹھنے پر ایک خوش مصرع
یاد آیا ہی ع سگ نشستہ بجای کیپائی ہنا اور اسلمی کی مشورت سے سید واعظ کے بعض مریدوں سے جو ملازم سرکار تھے تو نامہ اس مضمون کا لکھوالیا کہ اگر اپنے مرشد کا معتقد ہو
تو اپنی جورو پر طلاق ہی حالانکہ وے بیچارے بجاے خدا اللہ کی قسم کھاتے تھے پر وہاں لک تو لعن قسموں کو تمانا ابن حجر مکی لکھے ہیں کہ جو شخص اللہ تعالی کی قسم کو نمانا تو وہ کافر ہی غرض انمیں
سے ایک نے سید قاسم نامی کہا کہ میں تو جو تم نے کہتا ہوں پھر کسکی جورو کو طلاق دیوں فرنگی محلی بولا اپنی ماں پر طلاق دے اس سید نے کہا کہ ماں کو طلاق سے کچھ نسبت نہیں اور میں جورو بھی
نہیں رکھتا ہوں اب کیا ماں کو طلاق دیوں پھر تو اس سید کے سبب سے وہ بات موقوف ہوگئی دیکھیے دینداری کیسی ان لوگوں کے دینداری جہالت ہی کہ ماں اور جورو دونوں
کو ایک برابر مانا اور ماں کے ساتھ انکے بھی نسبت لگا دیے کیوں نہ ہو یہ جیوں اور جاہلوں کے بھی کان کاٹتے ہیں اور انھوں سے تو تسبات میں قرآن بھلے ہیں ماں اور جورو کو برابر نہیں جانتے اور رسالہ
حقیقۃ الصلوۃ جو بنایا ہوا مولانا عبد الحی قدس سرہ کا ہی سو اسکے چوبیسویں صفحہ میں یہہ لکھا ہی کہ مالک یوم الدین مالک ہی جزا کے دن کا جزا کا دن قیامت ہی اور اللہ کی
مالکیت ہمیشہ ہی دنیا میں بھی اور آخرت میں بھی مگر اندونوں میں اتنا فرق ہی کہ دنیا میں بظاہر اور بھی مالک کہلاتے ہیں گو وہ مالکیت عاریت و ناپایدار ہی کیونکہ اصل مالک اللہ ہی
ہی لیکن قیامت میں یہہ ریت کی مالکیت بھی وہ جاویگی انتہی فرنگی محلی اس رسالے کو ہاتھ میں لیے منبر پر بیٹھ کے ابلہ فریبی سے پڑھنا شروع کر اندونوں کے لفظ کو اندونوں پڑھا
اور کہا بعد لکھنے بشارت سید احمد مقصود لیا ہی صاحبو ذرا غور کیجیو کہ بھلا سید احمد صاحب سے مقصود یہاں کچھ بھی ہو سکتا ہی اور لفظ اندونوں بھی کہاں ہی اے بے تیری
راستگوئی جھوٹوں کے پیر اور اسی رسالے کے آخر میں چھاپنے والا لکھا ہی کہ جناب مولوی محمد علی صاحب کی تصحیح سے چھاپا ہوا انتہی اور رسالہ نصیحۃ المسلمین وغیرہ رسالوں کے ساتھ
جلد بندھا ہوا تھا یہہ قابو پاکر بہت کچھ نصیحت المسلمین کی بدی بے سبب لگواہ بیان کر اسکے سبب وقار ان لوگوں کے بولا اے صاحبو محمد علی نصیحۃ المسلمین کا معتقد تھا دیکھ لو کر اسمیں
لکھا ہی کہ مولوی محمد علی کی تصحیح سے چھاپا ہوا دیکھو تو یارو یہہ جہاں تھک گیا کہ بات کہاں لگا کے لوگوں کو دھوکا دیتا ہی سبحان اللہ عالم دیندار ایسا ہی ہوتا کہ جیسا وقت
دیکھتا ویسی بولی بولتا اور یہہ نہ سوچتا کچھ لیس عالم نہوا گا تو رہی ہو اور عید اضحی کے روز قربانی کے وقت بکرے کا سر شمال طرف اور پانوں جنوب کی طرف کر کے مردے کو جیسا
قبر میں سلاتے ہیں ذبح کیا اور لوگوں کو بھی ایسا ہی فتوی دیا اور آپ چکھ چکھ کے بتلا کر ایسا ذبح کرتا تو دانا لوگ یہہ تو دیکھ کے ہنستے تھے اور نادان شک میں گرفتار ہوگئے کہ
الہ اکثر تو مولوی بکر نکو اسطرح سمجھا رہا ہی غلط ہوگا اور دو سال کے پہلے کہا کہ ست شوال کے روزے حرام ہیں اور بعضوں کے روزے بھی تڑوا دیے اور مسجد ابو لسبیلا میں
مولوی شہاب الدین کے روبرو پھر ایسا ہی کہا حالانکہ ست شوال کے باب میں حدیث شریف وارد ہی چنانچہ بس بزرگ کے اور وقوف بدر کے روز میں تدبیر لکھا ہی مدرسہ سرکار
نایب مختار میں آج دہر میں دیکھلو اور حال شرف الامرا کے فرزند کی مکتب کے روز فرنگی محلی نے تقی الدین خاں کے بیٹے کے ساتھ شرف الامرا مرحوم کی لڑکی بے گواہ نکاح پڑھا
نایب مختار سنکر فرنگی محلی کو خوب ملامت کر کے پھر تازہ نکاح موافق شرع کے پڑھوالے ای عیاش لوگو خوشیاں مناؤ اور فرنگی محلی کے قدم چوم لو کہ تمھارے واسطے اچھی فتوی
دیا ہی اور کنچنیوں کو بھی یہہ بشارت سنا دیں کہ تمھاری خاطر خواہ اچھا قاضی پیدا ہوا ہی اب تمھاری تمام ہلیتہ صلی خیری ہیکی اور یہہ فرنگی محلی ایسا خیر گیر نکلا کہ غیر موتہ
ہی کہ مردوں کو بھی نہیں چھوڑتا ہی چنانچہ ایک روز ربیع الاول کی اکیسویں سنہ ۱۲۵۲ ہجری میں عبد القادر خاں مرحوم کے فرزند اکبر بادشاہ کے گھر فاتحہ کی تقریب کے سبب سے

سید محمد خان نواب حلیم خان مرحوم کے نواسے اور سید نظام الدین بانکے اور عزیز النسا بیگم کے فرزند اور حشمت جنگ بہادر وغیرہم جمع آئے تھے تب تین باتوں مین فرنگی محلی نواب والاجاہ اور نواب
نظام الدولہ بہادر فردوس مکان مالک دکن کی تکفیر کر بیٹھا سید نظام الدین بانکے نے یہہ سنتے ہی ایسا گھرکا اور ڈانٹ کے کہا کہ نواب نظام الدولہ آل رسول اکرم صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم ہیں انکی تکفیر کیا سو وہ کافر ہو گیا فرنگی محلی بیچارے کا برا حال ہوا اپنا سا منہہ بنا کے ہو دم کھایا اور ایسی سال کہ ربیع الثانی کی دوسری تب ہی مین امیر الہند نواب محمد غوث خان بہادر
دامت حشمتہ وسلطنتہ اپنے دار الامارت مین جلوس فرمائے ہوئے تھے اور حکیم احسن الدین خان حال اور امین علیخان اور حاجی تہہ اللہ خان فرزند مولوی وجیہ اللہ مرحوم کے اور کئی عمدگان
بھی حاضر حضور تھے اتنے مین جمال الفردوسی فرنگی محلی کی ہوئی تب حاجی موصوف کے ہی خواب اپنا نواب معزی الیہ کے جناب مین عرض کرنے لگے بعد تمام ہونے کے فرنگی محلی بولا کہ علی مرتضی
کے خواب کا تو اعتبار نہین تمہارے خواب کا کون اعتبار کرتا حاجی موصوف بولے کہ امیر المومنین کے خواب کو جب تم معتبر نجانین تو تمہارے خواب کا کیا اعتبار پھر تو بڑھتے بڑھتے دونون
بیچ گفتگو ہونے لگی آخر بایذ بگر تو کافر تو کافر کی دھوم مچگئی تب نواب معزی الیہ اٹھہ گئے اور قضیہ کو منادیا اور ایسے ہی ایک روز سید حسین جنگ بہادر کے ساتھہ گفتگو کر گالی
گلوج کی نوبت پہنچا اسکے ہاتھہ سے نواب بیگم کی ڈیوڑھی کے السیلی اپنی فضیحتی کرلیا کہ آنکھون مین آنسو بدیار رونے کی صورت بنا کے چپکا ٹل گیا اور ایک روز اسکی مجلس مین نجوم
کی ذکر نکلی تو مولوی بہبر علی نے کہا کہ نجوم پر اعتقاد رکھنا شرک ہی پھر اسپر ملا علی قاری کی سند بھی بیان کیا تو وہ کفر مجسم یعنی فرنگی محلی بولا ملا علی جھک مار کے کہا یا وہ کافر ہی
پھر تو دونو مین گفتگو بڑھی فرنگی محلی آستینان چڑھا کہنے لگا کہ ابے دیکھہ تجھے کیا کرتا ہون تب بہبر علی کہنے لگے خبردار تجھکو مستر ملیٹ کے یہان کھوا کے بیٹھہ پھرواونگا
سبحان اللہ فرنگی محلی کیا ایماندار شخص ہی کہ اپنی بات کے خلاف کسی عالم کے قول کو پایا تو اسکو کافر کہہ بیٹھتا ہی اور کیا حیادار ہی کہ مر نہین دنیا اعلا سے فضیحت و رسوا ہو
کرتا ہی یہہ تو عالم نہین بالکل بیحیا ہی بلکہ بیحیائی کے علم کا مولانا کہا جائے کیون نہو خاندان فرنگی محلی کو عزت بخشا اور مولانا اور مولوی علاء الدین کے نام کو روشن کیا سپوت ہوئے
کپوت ہوئے اور کئی بار سید حسین جنگ بہادر سے بطور مسخری کے کہا ہی کہ اگر یزید حسین کو قتل نکرتا تو تم لوگ یہہ سر و سینہ کا درد کہان سے پاتے اس بات کو نواب کو تا ایک غلام
غوث خان بہادر کی ڈیوڑھی کے بھلے آدمی اور شاگرد شقیقہ وغیرہ سب نے مین پا یہہ تو شمر زادہ ہی کہ یزید کو اہلبیت کا محسن جانتا ہی اور جب کلکتہ سے تقویۃ الایمان کی صحت پر فتوی
بیالیس عالمون کی دستخط و مہر سے چھپا ہوا آیا تو اسنے اقا ون کے ایما سے ایک جمعہ کو منبر پر تحقیہ کردہ فتوی ہاتھہ مین لیا اور اسکا الکانا مکا مولوی شہاب الدین حقیقت مین حجاب الدین
منبر کے نیچے تفسیر کبیر اور تفسیر مولانا شاہ عبد العزیز کھولے ہوئے ہاتھہ مین لئے کھڑا رہا بعد از فرنگی محلی خاطر خواہ جو بکتا تھا سو بک کر کہنے لگا کہ اس فتوے مین سندان لکھکر جو عمدہ
عمدہ کتابون کا حوالہ دیا ہی سو غلط ہی دیکھئے تفسیر کبیر اور تفسیر شاہ عبد العزیز کا حوالہ دیا سو ان مین ایسا لکھا نہین ہی فقط بہتان و افترا کیا ہی اور ورقان الٹ لوٹ کے صفحون پر
انگلیان رکھہ رکھہ کے دکھلاتا اور اسکا چیلا حجاب الدین بد کور بھی حق کو چھپا کے گروجی کے موافق ہان کیا کرتا اور حالانکہ وہ تمام سندان حوالہ کے موافق انہین کتابون مین موجود
ہین جاہلان جو اسکے چیلے چپڑے ہین انکو تو حقیقت حال کچھ معلوم نہین پھر کیا تو چھپنا نہایت خفتی و فخر سے کہنے لگے کہ ہمارے گروجی نے ایسے بڑے فتوے کو ایک باتمین رد کر ڈالا اور سندان
جو ان سندونکو جانچنے والے تھے اس ڈھونگ کو تھوکنے لگے اور انکار صریح دیرتنا کہ ہو کہنے لگے سبحان اللہ دوست دزدی کہ بکف چراغ دارد یہ بعد اسکے اس جلسے مین جو تھے کے شاہ منید طرفدار
بھی ان سندونکو حوالے کے مطابق انہین کتابون مین پا کر طرفداری سے باز آئے لیکن نا منجانب نے جو کہا تھا کہ کلکتے کے علما دو چار بھی تقویۃ الایمان کی صحت پر گواہی دین تو مین اسکی طرف
ہو جاؤنگا سو باوجود اتنے عالمون کی گواہی کے اپنا عہد وفا نکئے حالانکہ وفا بعہد بریج لیل ایمان کی ہی اور ایک روز وہ دشمن سادات یعنی فرنگی محلی دستر خوان پر غلام مرتضی خان
بہادر اعتضاد الملک کے بیٹھے جو کھانا کھاتا تھا اسوقت غلام جیلانی خان و شرف الامرا بہادر اور کئی لوگ بھی موجود تھے اتفاقا کسی حاضرین مجلس سے فرنگی محلی سے پوچھا کہ سید محی
الدین بادشاہ صاحب شیخ حیدر آبادی کون ہین سو آپ جانتے ہو فرنگی محلی نے کہا ہان جانتا ہون کہ سید نصاحب نامی ایک بزرگ کے نول مین تھے سو نکالے پالک ہین غوث
الاعظم کی اولاد سے نہین ہین جب یہہ خبر اس بزرگ کو پہنچی تو فرنگی محلی سے وہ بزرگ پوچھے کہ آپکو میرے نسب کی تحقیق کہان سے ہوئی جو ایسا کہتے تب فرنگی محلی جھٹ سوگند کھا کے کہا
کہ مین نے نہین کہا اور جب یہ عمر سید اعظم کی اور دوسرے علمائے دیندار کی اور سادات کہان کی کرچکا اور توبہ لینے کی خدمت مین بسر و چشم انتہام کلی کا لا ایا تب وقت ما نعلم سمجھہ کے بدر الدولہ
مفتی محکمہ کو واسطے سے نامنجانب کو عرض پیام کیا کہ میرا تقاید بخاب فرماوین نہین تو وطن جاتا ہی رخصت دین نامنجانب نے برخلاف فرنگی محلی کے مقصود کے کہا کہ بسم اللہ رخصت

ہی فرنگی محلی بہت مایوس ہوگیا پھر یہہ خبر نواب بیگم نے سنی تو فرنگی محلی سے تعرض کی کہ بے اطلاع میرے تم رخصت کیوں چاہتے ہو فرنگی محلی بہت انکار کر گیا کہ مین نے ایسا پیام نہین دیا تھا
مفتی بدرالدولہ نے اپنی طرف سے لگا دیا ہی اور ادھر مفتی بدرالدولہ کو پیام بھیجا کہ مین نواب بیگم سے ایسا بولا ہون آپ بھی مجھے بچالین بل بے تیری جرات میان فرنگی محلی
سچے اور سچی قسم کھانیوالے ایسا ہی کرتے ہین اور چند روز کے آگے یہہ فرنگی محلی بعد نماز جمعہ کے جو سنو بعضے لوگ سنت و نفل نماز مین مشغول تھے ابو المعالی بازاری کے تحریک سے
بہت سے لوگون کو جمع کر منہہ برسنے کے لئے نماز استسقا کے عوض مین بطور اجتہاد کے مخترع بے ہنگام کر سر بکاسات بانگ دیا تب متولی مسجد کا ان دونونکو خوب ڈانٹا بلکہ تکفیر
کی نوبت پہنچی اور وے دونو متولی کو لعنت ملامت کرنے لگے غرض باہمدیگر تکفیر کی دھوم مچگئی اور اس تکفیر کے بازار مین متولی اپنے پیر کی بھی تکفیر خرید کر بیٹھا کیونکہ وہ بھی ابو
المعالی بازاری کی شراکت کا سودا رکھتا تھا غرض حسب الحکم نایب مختار کے موافق حکم شرع کے فتوی لکھا گیا تب مجتہد اول و ثانی و قاضی بلدہ وغیرہم سب اپنے مہران کر دیے
کچہ عبارت بھی اپنے اپنے ہاتھ سے لکھدیئے کہ یہہ کام ضلالت کا ہی مگر فرنگی محلی مہر نکر کے کہا کہ اگرچہ یہہ فتوی جو منع اذان پر ہی سو صحیح ہی لیکن مہر کر دینے سے میری بڑی
رسوائی و بدنامی ہی کیونکہ یہہ بدعت مجھہ سے ہوئی ہی یارو عالم دیندار کا تو یہہ کام نہین کہ حق بات کو چھپاوے اور اپنے کئے کی پاس سے فتوی صحیح پر مہر نکر دیوے ابھی دلی
دور ہی اس کفر اہلبیت اور مومن کو دینداری سے کیا نسبت دیکھئے ایک روز نایب مختار کے حضور مین کہا کہ دو بزرگ ایک طریقے کے تھے ایک کی تو عادت یہہ تھی کہ ہمیشہ تمامی اولیاء
اللہ کو سیان بگ کہ جناب علی مرتضی کرم اللہ وجہہ کو گالیان دیتے تھے اور دوسرے بزرگ بڑے مودب تھے اتفاقا خشک سالی ہوئی تو لوگ منہہ برسنیکے لئے بزرگ مودب سے التجا کر کے
اپنا مقصد نہین پایا بعد گالیان دینے والے بزرگ سے التجا کئے تو آسمان پر ابر خوب ظاہر ہوگیا لیکن برسا نہین پھر وہ بزرگ اپنی جوتیان آسمان کی طرف پھینکنے لگے تو دیر وقت کے بعد
منہہ برسنے لگا نایب مختار نے پوچھے کیا جوتیان ابر کو مارے تھے فرنگی محلی بولا ابر کو نہین خدا کو اور کیا دیکھئے بزرگون کو خدا کے ساتھہ ایسا ناز ہوتا ہی نایب مختار اس بات کو
باور کئے یا نکئے سو خدا کو معلوم ہی یارو لعنت کرو ایسے عقیدے پر اور ایسا کہنے والے پر اور اسکو باور کرنیوالے پر اب کہو ایمان دار رو و انصاف کو یے سب باتان جھوٹھہ مین یا سچ بھلا طریقہ
محمدیہ والے غریبان ایسے بدعقیدہ والے سے کیا مقابلہ کر سکینگے کہ انہوں کا عقیدہ تو موافق قرآن و حدیث اور کتب عقاید کے ہی اور وہ بدبخت اپنی خاطر خواہ نفس کو جو بھی عقیدہ
بن ہی اب اسکو مانا تو کفش ہی سے منایا چاہیئے وہ تو قدرت غریبون کو نہین بس اللہ ہی کو سونپ دیا چاہیئے کہ وہ سب بھلی بری کا جاننے والا ہی سوا ان باتون کے
وعظ مین جو جہلات جھوٹھے قصے کہانیان و مسائل بکتا ہی سو لکھوں تو ایک دفتر عظیم ہو جاتیگا روشن فرا جون پر مرا جل خوب روشن ہی کچہ احتیاج بیان کی نہین
جب علمائے نامدار کے اوصاف ایسے ہوں تو بے نام عالمون کی صفتان کیسے ہونگے سو قیاس کر لیجئے چنانچہ ایک شیخ بچہ کا ابو المعالی بازاری نے ان کے مقدمے مین ایک جعل خط
نایب مختار کو لکھا تھا اور وہ خط متولی کے پاس تھا سو اسکی عبارت بجنسہ یہہ ہی بسبب گرانی نرخ غلہ و کشش باران غریبان و مسکینان بخیال اینکہ ہنوز این حالت آیندہ
چگونہ باشد ہراسان گشتہ آل نبی صاحب بمقام نبی صاحب قرار داده التجا کردند لہذا حکم نمود کہ ہمہ مردم جماعت صف کشیده بعد نماز جمعہ و بعد ہر وقتی اذان باید داد
درینصورت متولی اعظم نواز خان مانع الخیر گشت و گفت کہ نواب صاحب در غضب می آیند و منع میفرمایند و میگویند کہ در مسجد چرا عمل عال میکنید و اذان در آنوقت
باید داد کہ مردمان جانوران بمیرند الخ دیکھئے کہ اسنے اپنے کو سید بنایا ہی حالانکہ اسکے وطن کے لوگ یعنے جالنے کے باشندے کہتے ہین کہ اسکا باپ شیخ تھا اور انگریز کا نشتربان
لعنۃ اللہ علی خارج النسب و لعنۃ اللہ علی داخل النسب اور اس عبارت جہلہ سے کیسی اسکی جہالت و حماقت پائی جاتی ہی اور اپنے کو تو نبی بھی ٹھہرایا ہی ..... اور کبھی کہتا ہی
کہ نبی تو کیا بلکہ ولی کو بھی ہم سجدہ کرینگے ایسی ہی باتون سے جاہلون و گنوارون کو کشونمین پر صوفی بن گیا ہی اور تکھیان چولیان کے سود کے خور مین نایاب پاؤ ہے سو کہا ہی آیتون
اور حدیثونکی معنی جو مین آئے سو بیکار کر کے لوگون کو گمراہ کر دیتا ہی چنانچہ قل انما انا بشر مثلکم کی معنی جو لکھا ہی سو بجنسہ یہہ ہی کہ اللہ نے کہا مین جلی نسان
سر بکا ہون تب یون کہا محمد رسول اللہ کون انتہی نعوذ باللہ منہا یہہ تو صریح کفر ہی قال النبی صلی اللہ علیہ و آلہ و سلم اذکرکم اللہ فی عترتی اس حدیث شریف کا معنی
اپنی کتاب ہندی مین یہہ لکھا ہی یعنے فرمائے نبی صاحب نے کہ معلوم کراتا ہون تمکو کہ اللہ میرے فرزند و نمین ہی انتہی حالانکہ صحیح معنا اس حدیث شریف کا یہہ ہی کہ فرمائے
رسول صلی اللہ علیہ و آلہ و سلم یاد دلاتا ہون تمہین اللہ تعالی کو میری اولاد کے بابمین یعنے میری آل کا حق ادا کرنے مین اللہ تعالی سے ڈرو دیکھئے اس معنی کو کس طور سے بدل کے

ابو المعالی کے اوصاف و عقاید

مصاحب سے بھی بڑھ گیا نعوذ باللہ کی پناہ افسوس ہے ایسے کی مہر بھی قابل اعتبار ہوگئی تھی تو یہی ہے کہ ویسے بے دینی اشتہار نامہ پر ایسے ہی مرتد فرقے کی مہران چاہئے ہے کہ در تعمیر ابن و برانیہ
معمار چنین بایدش اور یہ دغا بازان بالکل بیکار ایک کی ایک پاسداری ایسی کرتے ہیں کہ اپنا ایمان جانے سے بھی خبر نہیں رکھتے چنانچہ محمد یار نے طالب العلم نے آیت موصوف
کی معنی کا کاغذ جو ابو المعالی نے لکھ دیا تھا بجنسہ فرنگی محلی کو دکھلاکے پوچھا ایسی معنی لکھنے والے کو کیا کہینگے فرنگی محلی دیکھتے ہی شور مچایا کہ وہ بے شک کافر ہے پھر وہ
طالب العلم بولے بھلا غور کر کے فرمائیے تو پھر کہا بیشک کافر ہے تب طالب العلم بولے ابو المعالی نے لکھ دیا ہے فرنگی محلی بولا ہاں ابو المعالی نے لکھ دیا ہے شاید کچھ سمجھ کے لکھ دیا
ہوگا اور حبیب اسلمی اور ارتضا علیخان کے درمیان نماز جمعہ متعدد مسجد میں جائز ہونیکے مسئلہ میں جھگڑا پڑا تھا اور ایک دوسرے کے رد میں رسالہ لکھا کرتا تھا تب ارتضا علیخان نے عدم
جواز پر فتوی لکھا تو مدراس کے علما باوجود وہ فتوی غلط ہونیکے اس پر اپنے مہران کر دئیے تھے وارتضا علیخان قولونمیں جو تلبیس اور مغالطہ کیا تھا سو حقیقت حبیب اسلمی نے خود
اس رد و قدح کے ایک رسالہ میں لکھ چکا ہے چنانچہ وہ عبارت یہ ہے خصوصا در بلدہ کہ علما را سوائے نفسانی دماغ بسیار پیچیدہ است و ادراک حق از ان خیلی عسیر شدہ
چنانچہ انجملہ الشہادت میکنند و بخبر امشہور میکردانند و فتوی بلا تامل داده مردم را درجہالت میکشند و تغافل و تساہل را در امور جمہ دین شعار خود ساختہ اند و مراعات
خواطر یکدیگر را پیشان است کہ از کتمان حق و نقصان دین ہیچ باک و خوفی ندارند و نادیدہ و ندانستہ دستخط و خواتم بطریق شہادت ثبت میکنند و الی غیر ذلک چنانچہ اینہم نقد حالی
است و ائمہ اکا ناشف احوال و حال آنکہ علمای عصر بیت دین حزم و احتیاط در آئین از عوام بیشتر میباید و قضات و مفتیین را نیز لازم است کہ از علماء بلد مشاورہ کنند و بعد تصویب در
امضای آن فتوی کوشند و از مضمون حدیث اجرءکم علی الفتوی اجرءکم علی النار کہ وعید شدید است در حذر باشند بحکم انما یخشی اللہ من عبادہ العلماء لان العلم ہو
الخشیۃ لا کثرۃ الروایات انتہی اور دوسرے مقام میں اسی رسالے کے لکھا ہے و قول او قید روایات احتراز است از قول شافعیہ عجیب و غریب است زیرا کہ شافعیہ خود
قائل بمفہوم اند این قسم تخصیص را ہر گاہ کہ در خطابات شرعیہ قبول میکنند چرا در روایات انکار از ان خواہند و رنہ بالجملہ درین قول نیز تلبیس و مغالطہ بود و ہیچ مسا سی ہمدعا
سائل ندارد کما لا یخفی علی العالم المتدبر انتہی دیکھئے تو اسیہ فرقہ والے خود آپسمیں ایک دوسرے کی بد دینی اور حق پوشی اور تلبیس و مکر اور مغالطہ ثابت کرتا ہی حالانکہ خود بھی
وہی صفتان رکھتا ہی چنانچہ اسلمی خود ایک بد عتی بیزادہ کے لکھنے سے اخبار کو دیکھے سمجھے بلا تامل مولوی محمد حسین صاحب کی تکفیر پر فتوی لکھکے اپنے ساتھیون کے بھی مہران
کروایا اور ارتضا علیخان لکھنوی پر تمام صحیح ہی کرکے مہر و دستخط کر بعد میں اپنے سفینہ میں پھر آیۂ وما اہل بہ لغیر اللہ کی معنی میں تحریف کرکے اس فتوی کے خلاف
فتوی دیا اور اسی کتاب سفینہ میں شفاعت بالاذن لکھا تھا سو اسکو اندنو نمیں طریقہ محمدیہ والونکی ضد سے پھر بطور تلبیس و مغالطہ کے دو ورقی رسالہ شفاعت کے بابمیں لکھکے
فضیحت ہوا ہی چنانچہ یہ مقدمہ آگے مذکور ہوگا سبحان اللہ جمہور اور اجماع کے لوگ ایسے ہی ہوتے ہیں مصرع ای طبل بلند بانگ و در باطن ہیچ
اور بڑے نامور جاہلان جو اشتہار نامہ مذکور پر مہران کئے سو انکا حال یہ ہی کہ قبرون پر سیر تلوار رکھکر اپنے علاقہ دارونکو حکم کرتے ہیں کہ قبر کے پاس سجدہ با ندھکر جانا اور ادب بجا لانا
ظاہر ہی کہ شرع میں تو ہمارے پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے روضۂ مطہر و مقدس پر ادب بجا لانیکا بلکہ رکوع کا حکم نہیں لیکن معاذ اللہ یہ کونسے نبی کے امتی ہیں سو معلوم نہیں ہوتا
اور چھلیا یا چھیتی کے رسم کے روز ادھر سے بہن یا چہتی ہولی لیکے تو ادھر بھائی رتھ بناتے ہو سامنے جاتے اور چھیتی کے دن جو لکھ پھر اور اعتقاد کرتے کہ چھیتی اس دن بچے کی تقدیر
لکھتی ہی اسلئے اسکا پاس بھر لوا بدنے بھوتے ہیں تقدیر نیک لکھا وشادی بیاہ و رتول و مقرر کے کامونمیں ہندو نکے رسمان کرتے او کوئی کام یا رسم شروع کرنے جامیں تو یہ سمجھ
کو نام الغیب جا بکر دے حکم انکے نہیں شروع کرتے اور شگون بد و نیک لیتے جیسے آتے حالانکہ یہ کام کفر اجماعی ہیں اور عرسو نمیں روشنی کی تھا تھ اور مکلل غلاف وغیرہ کی بد
بد عتان بے شمار ہوتے اور قبر جو عبرت لینیکی جگہ ہی سو ایک عالم کا تماشہ گاہ بن جاتا او وہاں بہنتان و مردان بیج اپنے دلونکے اور مقصد ونکو پا کے عرس کرنیوالون کے حق میں دعا
خیر کرتے یار اگر پوچھو تو عرس کرنیوالونکو یہی بڑا فائدہ ہی اور محرم وغیرہ کسی قسم کی بدعت منکرہ نہیں چھوڑتی بلکہ بدعتون کو سب وقت بیٹے اور گھوڑے اور ہاتیون اور
اور فوج اور دشمن سے مدد کرنیکی کاروائی عید و غیرہ بھی اپنے علاقہ دار کا مقبرہ میں غیرہ گان سب جرنیل سے کمک فرماتے اور بڑی بڑی جہت ون سے سرفراز کرتے میوہ
تحفہ ہدیہ بھیجا کرتے انکی سرکی تعظیم و توقیر بجا لائے اگر سب رذیلے جیسے جوال رسول مقبول میں ان یا نو نہیں ادموان حسب مجاہدہ تو بعض مسلمانو نمیں شمار کئے جائے فقط انتہی وغیرہ

رکھکر کفر و بدعت کے کام کر کے محب رسول کہلاوین تو کیونکر ہو سکے چنسبت خاک را با عالم پاک سبحان اللہ یہہ تہہ اور یہہ عوام ہات یہہ ہی کہ بمبی بے تنبیہ نامے میں لکھے ہوئے ہیں اور یہہ
لوگ تیجہ را کے مریدان او رجوسی بھمونکے پیروان اور کافرون کے بھاد مان مین حقیقۃ القرآن مین لکھا ہے کفر کی مدد کرنا یا شریک ہونا یا مشابہت پکڑنا کفر ہے او ریہہ حدیث
شریف مشکوۃ کے باب البکاء علی المیت مین ہے عن ابن عباس قال لعن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم زائرات القبور والمتخذین علیہا المساجد
والسرج یعنی کہا ابن عباس نے لعنت فرمائی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم عورتون پر جو زیارت کرنیوالی قبرونکی ہین اور لعنت کی پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ان مردون
کو جو لیتے مین قبرون پر سجد اور لیتے ہین قبرون پر چراغون کو اور یہہ حدیث اسی کتاب کے باب الکہانت کے پہلے باب مین لکھی ہے عن حفصۃ رضی اللہ عنہا قال
قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من اتی عرافا فسالہ عن شئی لم یقبل لہ صلوۃ اربعین لیلۃ یعنی ذکر کئے بی بی حفصہ کہ نقل کیئے کہ فرمائے
پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جو کوئی کہ جاوے کسی فال بولنے والے پاس پھر اس سے کچھ پوچھے تو نہین قبول ہوتی اسکی نماز چالیس دن او ر رات کی روایت کئے اسکو
مسلم انتہی اور احادیث و کتب عقاید مین لکھا ہے ان تصدیق الکاہن فیما یقولہ من الغیب کفر یعنی کاہن جو غیب کی بات کہتا ہے سو اسکو باور کرلے تو کفر ہے انتہی اور
مسیح الانہر مین خلاصہ سے لکھا ہے من اھدی بیضۃ الی المجوسی یوم النیروز کفر یعنی جو شخص کہ ہدیہ لیوے ایک انڈا مجوسی کو نوروز کے روز کافر ہے انتہی اور شیخ عبد الحق
دہلوی محدث مشکوۃ کے ترجمہ مین باب الاعتصام بالکتاب والسنۃ مین لکھے ہین قال قال رسول اللہ گفت ابراہیم بن میسرۃ از تابعین است کہ گفت رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم من وقر صاحب بدعۃ کسیکہ تعظیم و تبجیل کند خداوند بدعت را فقد اعان علی ھدم الاسلام پس بتحقیق مدد میکند بر ویران کردن دین اسلام چہ در
توقیر وے استخفاف و استہانت سنت است و این میکشد بویران کردن بنائے اسلام بہمین قیاس در توقیر و تبجیل سنی بادانی بنای اسلام خواہد بود بسبب تعظیم و ترویج
سنت رواہ البیہقی فی شعب الایمان انتہی جب بدعتی کی تعظیم کرنیوالا اسلام کی بنا کو ویران کرنیوالا ہو تو پھر خود بدعتی و بدعتیون کا مددگار کیسا ہو گا سو ظاہر ہے اور
باب الصید والذبائح مین لکھے ہین لعن اللہ من اوی محدثا لعنت کند خدا کسی را کہ جا دہد و پناہ دہد و حمایت کند مبتدع را کہ در دین چیزی پیدا کند کہ در اصل نبودہ است
و خلاف سنت و مغیر آنست انتہی علاوہ یہہ جن مسلمانون مین یہ سب باتان علانیہ جمع ہین سو وے کسقدر بے شرم ترین ہونگے معاذ اللہ یہہ حدیث صحیح مسلم و غیرہ مین ہے عن
ابی سعید الخدری رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من رای منکم منکرا فلیغیرہ بیدہ فان لم یستطع فبلسانہ فان
لم یستطع فبقلبہ وذلک اضعف الایمان یعنی ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرمائے جو شخص تم مین سے
کسیکو بدی کرتے دیکھے تو چاہیئے کہ اسکو ہاتھ سے تغیر کرے یعنی منع کرے پھر اگر ہاتھ سے منع نکر سکے تو زبان سے منع کرے پھر اگر زبان سے بھی منع نکر سکے تو اسکو دلمین
دشمن جانے اور معلوم کرے کہ دلمین دشمن جاننا یہہ چھوٹا مرتبہ ایمان کا ہے انتہی اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اگر ہاتھ اور زبان کے منع کرنیسے عاجز ہووے اور دلمین بھی دشمنی نہ رکھے
تو اس شخص کو ایمان سے ذرا بھی حصہ نہین ملا باوجود اسکے کسی نے انھون کی تکفیر کرنے اور انھون کو دشمن جاننے کی تو کیا ذکر تو یہ بھی نہین کیا بلکہ کمال رسوم سے بری تعظیم بجا
لائے اور انھون کو بہتر و بیدار و محب رسول جانتے خوشامد کے باتین کر کے شادی بیاہ اور ماتم و غم مین انھون کے شریک بنے اور مٹھائیان خوب چکتے نفس کے لئے کو خوب جھکا مگر
آل رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو نہایت حقیر و ہیچ جانکے اپنے جہل و بھولے او ر فساد دینی کو بہی ہونے سے تمام انکی تکفیر کر سمجھے آفرین ایسی محبت رسول او ر مسلمانی پر جب ایسے ہو
تب ایسے ہو او ر اشتہار نامہ مذکور پر جہان کئے سو شایخان بدعت شعار و ایمان زد کا حال تو اظہر من الشمس ہے کہ کہتے مین کہ معرفت کی ایک بات ہے جلدی ہے جاریہ اگر
تو سمجھی چاہین جیسے چاہین اپنی حاجتین مانگ لین یہ سب منع کرنا شرعی ظاہر کے ہین معاذ اللہ یہ تو صاف کفر ہو جاتین کیونکہ قرآن و احادیث کی باتون کو بے اصل
جانکر سنتے ہمالدار ... قرآن و احادیث مین جو مروی و وارد مین ہوا اسکے مطابق سارے ائمہ ظاہر و باطن کے اپنی اپنی کتابو نمین بامر و نہی کے ہمارے عمل کے لئے لکھ چکے
اور اسی کے مطابق آپ بھی عمل کرنیسے ولیاء کمل او ر اقطاب ابدال اوتاد و افراد ہوگئے کچھ باتون او ر گیتون سے ان نعمتونکو نہین پائے ولیاؤنکے تذکرون
کی کتابان او ر فتوح الغیب و غیرہ دیکھین تو معلوم ہو جائیگا کہ کسقدر احکام شرع پر مستقیم و جان نثار تھے نہین تو وے بزرگان ان مرتبون کو ہرگز نہین پہنچتے اور

ارشاد الطالبین میں مرقوم ہے کہ گفت ابو القاسم نصرآبادی اصل التصوف ملازمت کتاب و سنت و ترک ہوا و بدعت و ترک ارتکاب رخصتہا و دیلا سنت انتہی معہ
علیہ الرحمہ فرماتے ہیں ؎ خلاف پیمبر کسی رہ گزید، کہ ہرگز بمنزل نخواہد رسید، مگر یہ بدعتیان گمراہ جو شرع کو ہیچ سمجھتے ہیں سو قرآن احادیث اور ظاہر باطن کے اماموں
اور مرشدوں کے قول و فعل کے منکر ہو کر خسر الدنیا والآخرہ ہوئے انہوں کو توحید و معرفت سے کیا نسبت کام صوفیہ کرام اور اولیائے عظام رضی اللہ عنہم میں یہی لکھے ہیں کہ محمد
علیہ الصلوٰۃ والسلام مخلوق بلا واسطہ اور مظہر تام الہی ہیں باقی سب بواسطہ آپکے مخلوق اور مظہر ناقص ہیں انا من نور اللہ وکل شیء من نوری اور لولاک لما
خلقت الافلاک کے یہی معنے ہیں مگر کوئی یہہ نہیں لکھا کہ عالم الغیب اور عالم کے مالک متصرف ہیں اور خدا کی صفات مخصوصہ میں شریک ہیں خدا کیساتھ اولیا ذکر کہ
بلکہ خدا کے ساتھ کچھ مناسبت نہیں کرکے کہتے ہیں چنانچہ امام شعرانی کتاب مختصر فتوحات میں شیخ العارفین شیخ اکبر رضی اللہ عنہ کے کہ جنکے کلام کی سند تمامی وحدت
الوجود والے لاتے ہیں اور انکو اپنا امام جانتے ہیں سب طرح سے انکے تابع ہیں لکھے ہیں اذا کان مبدع الاول الذی ہو الحقیقۃ المحمدیۃ عندنا والعقل الاول
عند غیرنا لا مناسبۃ بینہ و بین ربہ فکیف بما بینہ و بینہ واسطۃ فافہم یعنے جب مبدع اول جسکو ہم حقیقت محمدیہ کہتے ہیں اور فلاسفہ عقل
اول بولتے ہیں نہیں کچھ مناسبت ہے درمیان اسکے اور درمیان رب کے پس کیونکر مناسبت ہو گی اسکو جو درمیان اسکے اور درمیان اللہ کے واسطے ہو وہیں انتہی اور اسی کتاب
کے دوسرے باب میں لکھے ہیں قد ثبت عندنا انہ لا مناسبۃ بین الحق تعالی و بین خلقہ بجنس ولا نوع ولا شخص یعنے تحقیق ثابت ہوا ہمارے پاس
نہیں کچھ مناسبت درمیان حق تعالی کے اور درمیان مخلوق اسکے جنس میں اور نوع میں اور شخص میں انتہی حاصل اسکا یہہ کہ کسی جہت سے مخلوق کو خالق کے ساتھ کسی چیز میں مناسبت
نہیں ہے سو اسکے ویسے گمراہ اپنے مریدوں سے سجدہ لیتے اور اگر کوئی مومن تحریم کرکے مثلیہ السلام علیکم جو سنت ہے کہا تو ناخوش ہو کے کہتے دیکھو کیسا بے ادب ہے تسلیم نہیں
کرتا شاید مولوی محمد علی کا مرید ہے والحمد للہ السلام علیکم کہنا علامت طریقہ محمدیہ والوں کی ہوئی اور تسلیم کرنا جو شعار دندوت کا ہے علامت انکے مخالفوں کی ٹھہری
اور اگر کوئی مومن شرک و بدعت کے کام چھوڑ دیوے تو فریب شیطانی دیتے کہ تمہارے بزرگان جو مسلمان تھے وہ تو یہ کام کرتے تھے اب تم نئے مسلمان بنکے ان کاموں کو ترک کرتے سو شاید
انکو کافر جانتے ہو یارو معاذ اللہ یہہ کیا بات ہے شاید انکو معلوم نہوگا اس لئے کئے ہونگے اللہ تعالی غفور رحیم ہے بخش دیگا یا بیشتر از مرنیکے توبہ کئے ہونگے اور مسایل میں امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ
علیہ کے خلاف ابو یوسف وغیرہ رحمہ اللہ علیہم کئی مقام میں فتوی دیتے ہیں اور اسی پر فتوی ہے پس ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کو عاصی کہینگے معلوم ہوتی ہے کہ یہ مردودان اماموں پر
بھی ایسا ہی قیاس کرینگے انکا تو وہی مثل ہے کہ باندر آپ خراب ہو خراب بن کو بھی خراب کیا اور ذکر کے بدلے مردم اپنے باپ دادوں کے نسب و حسب کی جھوٹھی بزرگیوں کی لاف مارنے
اور دوسرے فرقوں کی اہانت و تکفیر اور غیبت کرنے میں صرف کرتے ؎ بندہ عشق شدی ترک نسب کن جامی : کہ درین راہ فلاں ابن فلان چیزے نیست : اور فکر کے عوض میں ہر آن
ایک دوسرے کا حق تلف کرنے اور جبہ نکال لینے پھینٹا اتارنے تسمہ کاٹنے فقیری اڑا دینے خلافت چھیننے کسیکے مرید کو پھیر لینے کسی پیر کو کھوٹے گھاٹ کے اپنا مرید بنا لینے
یا اپنے میں سے کوئی موافق شرع کے اگلے اولیاء اللہ کے پیر کا چلا تو اسپر انواع و اقسام کے بہتان کرنیکی فکر میں رہتے اور نجوم و رمل اور فال کے وسیلہ سے جاہلوں و نادان عورتوں کے
مال ٹھگنے کیلیے چھاننگے اور غیب دان اور سانچے پیر بن جاکے اپنی بزرگی جتانے اور انہوں سے اپنے نام کی نذر ان مانگنے کو مرتبہ ولایت سمجھتے اور آتش بغض و حسد میں جل بل خاک
سیاہ ہونیکو عشق الہی جان لیتے اور گانجے کے دم کے دھکوں کو درد عشق حقیقی سوجھتے اور پند و وعظ کے بدلے لوگونکو ہنسی کھیل میں اور رنگت گت میں لگاتے اور تسخیر عملیات کے
اپنے افعال نفسانی اور اعمال شیطانی ادھر ادھر کے جھوٹھے کہانیاں قصے لاکے دینداروں سے جھگڑتے اور شرک بدعت کے کاموں کو منع کرنیوالوں کے دامنگیر ہوکے توں
کے پیر کا عرف کرتے اور گنجفہ کی تصویر کو پیر کا برزخ تصور فرماتے اور چوپر کی نرد دعا کھیلنے کو طی منازل و مقامات گنتے اور شطرنج کی چال کو سلوک الی اللہ سمجھتے اور اپنے
آبا و اجداد کی قبروں پر روشنی و نذر کی سعی و کوشش کرتے اور کیخیاں بچواتے اور طرح طرح کے شرک و بدعت کے کام بجا لاکے اپنے مریدوں اور جاہلوں کو قبروں پر جھکا کر بوسہ دلواتے
تسلیم و سجدہ کرواتے اور قبروں پر عود دان کھینچتے عود کی راکھ کو سرمۂ چشم ایمان جانتے اور مدینوں پر گوشت حرام سمجھنے کو اتباع رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بوجھتے اور چار ابرو کی
صفائی کرکر ملحد کی صورت بنا فقیر بنانیکو عین توحید جانتے اور اس ملحد کو موحد کہتے اور رسول نما فقیر کی حقارت کر کے برتنے کے وقت ہاتھ سے ساقے سے ندیتے اور اپنے ملحد

فقیر کے برابر نہیں سمجھتے واہ کیا پاک عقیدہ اور طریقہ ہے کہ جنکے امتی کہلاتے ہیں انکے فقیر کی ایسی حقارت کرتے ہیں طرفہ یہہ ہے کہ آپ ایسا بد طریقہ رکھتے ہوے طریقہ محمدیہ
والوں کو کہتے ہیں کہ جنکا عقیدہ و بیعت لینا اور فقیر بنانا وغیرہ کام موافق حکم رسول مقبول کے اور مطابق اگلے اولیاء اللہ کے سررشتے کے ہیں کہتے ہیں کہ یہ لوگ بے طریقہ
ہیں واہ کیا غضب کی بات ہے کہ طریقہ محمدیہ والے بے طریقہ ہوے اور طریقہ شیخ نجدیہ والے طریقہ والے ہو گئے سبحان اللہ پیران حق ایسے ہوں تو ایسے ہوں اور مریدان جو بد
عقیدہ ہوں تو ایسے ہوں ظاہر ہے کہ صوفیہ کرام کا تو ایسا بد عقیدہ طریقہ نہ تھا پھر معلوم نہیں یہ طریقہ کسکا ہے شیخ کا ارشاد ہے شاید شیخ نجدی کا ہی کچھ ہو گا اور ان لوگوں کو
یہ سب باتیں راست ہیں یا دروغ حدیث شریف ہے عن ابی مالک الاشعری قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اربع فی امتی من امر الجاہلیۃ
لا یترکونهن الفخر فی الاحساب والطعن فی الانساب والاستسقاء بالنجوم والنیاحۃ یعنی ابی مالک الاشعری سے روایت ہے کہ فرمایا رسول صلی اللہ
علیہ وسلم چار خصلت ہیں میری امت میں کام جاہلیت سے کہ نہیں چھوڑینگے انکو ایک تو فخر و مدح کرنا باپ دادے و اپنے حسب میں دوسرا طعن کرنا اور عیب پکڑنا لوگوں کے نسبوں
تیسرا طلب کرنا مینہ کا ستاروں سے چوتھا نوحہ کرنا دکھ میں انتہی اور امام مالک رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں من تصوف ولم یتفقہ فقد تزندق ومن تفقہ ولم یتصوف فقد
تفسق ومن جمع بینهما فقد تحقق یعنی جو کہ صوفی ہوا اور علم فقہ نجانا پس تحقیق وہ زندیق ہوا اور جو فقہ جانا اور تصوف نجانا تو تحقیق بے معنی یا بیگانہ ہوا اور
جو کہ دونو کا جامع ہوا پس تحقیق ہوا انتہی یاروں اس سے صاف معلوم ہوا کہ تصوف نجانے تو کمال ایمان کا جاتا ہے لیکن جب علم شریعت نجانے تو اصل ایمان جاتا ہے
اور حضرت غوث الاعظم رضی اللہ عنہ ملفوظات میں فرماتے ہیں تفقہ ثم اعتزل یعنی اول علم شریعت کا سیکھ لے بعد از گوشہ اختیار کر اور اسی میں فرماتے ہیں
کل حقیقۃ ردتہ الشریعۃ فهو زندقۃ یعنی جو حقیقت کہ شریعت اسکو رد کرے پس وہ زندقہ ہے انتہی اور شیخ عبد الکریم جیلی قدس سرہ کتاب انسان
کامل کے مقدمہ میں فرماتے ہیں شریعت اصل ہے اور حقیقت اسکی فرع ہے اور مولوی باقر آگاہ ارشاد الطالبین میں لکھتے ہیں کہ بحضور سید الطایفہ جنید بغدادی نقل
کردند کہ اینجا جماعتی ہست کہ میگویند ما بحق واصل شدیم مارا العبادت حاجت نیست فرمودند آری واصل شدہ اند لیکن بدوزخ و نیز سید الطایفہ جنید بغدادی فرمودہ
ہر کہ حفظ قرآن نکند و حدیث ننویسد اقتدا کردہ نشود بوی درین امر زیرا کہ علم ما مقید است بکتاب و سنت و صدیق از دو کون آزاد ابو حفص حداد فرمود ہر کہ وزن
نکند افعال و احوال خود را در ہر وقت بمیزان کتاب و سنت پس شمار مکن و را در دفتر رجال انتہی حدیث شریف رواہ الدارمی عن ابی ذر قال قال رسول
اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان من شر الناس عند اللہ منزلۃ یوم القیامۃ عالم لا ینتفع بعلمہ یعنی روایت کئے دارمی ابی ذر سے کہ رسول خدا صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم تحقیق کہ سب سے بدترین آدمیوں میں سے نزدیک اللہ تعالی کے ازروے قدر مرتبے قیامت کے دن وہ عالم ہے جو فایدہ نہیں دیتا اپنے علم سے و عمل نہیں کرتا اسپر انتہی اور
جاہل لوگوں کو بے سبب ترے گوارا ان وعظ و نصیحت سے تنبیہ کرینگا تو کیا ذکر بلکہ واعظوں پر ہنستے اور طعن تشنیع کرتے چنانچہ بہت دنکے آگے مولوی علی احمد صاحب قدس
سرہ وعظ تو کہتے تھے کہ دیکھو صاحبو انکی طرف سے کنجڑے بھٹیارے قصاباں وغیرہ السلام علیکم کہکے ہمارا تمسخر کرنے لگے اور بعد اسکے مولوی آدم صاحب رحمۃ اللہ علیہ جامع مسجد
میں وعظ کیا کرتے تھے سو وقت میں قاضی ہاربل کے بد بزرگوار مصطفی علیخان قاضی صدر کورٹ نے کہا تھا کہ یہہ کیا گر گرا لگایا ہے ویسے بد اکنے دھوم مچایا ہے چنانچہ
یہ بات لوگوں پر مشہور ہے حال میں تو قاضی ہاربل بھی بحکم الولد سر لابیہ وہی صفت لائے بلکہ ازید ہوئے کہ سید واعظ جلیل القدر سکر قوال علمان کہ جنسے ہزاروں
مسلمان ہدایت پائے اور کفار اسلام سے مشرف ہوئے سو انکی تکفیر کر چکے اور یہہ حدیث حذیفہ سے کتاب ابن ماجہ میں لکھا ہے قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لا یقبل
اللہ لصاحب بدعۃ صوما ولا صلوۃ ولا صدقۃ ولا حجا ولا عمرۃ ولا جهادا ولا صرفا ولا عدلا یخرج من الاسلام کما یخرج الشعرۃ من
العجین یعنی فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قبول نہیں کرتا خدا بدعتی کا روزہ نہ نماز اور نہ صدقہ نہ حج نہ عمرہ نہ جہاد نہ توبہ نہ فدیہ اور وہ خارج ہوتا ہے اسلام
سے جیسے خارج ہوتا ہے بال گوندھے آٹے سے انتہی اور تفسیر فتح العزیز میں سورہ بقرہ کی تفسیر کے بیچ بیان اقسام نفاق کے نویں یا پانچویں صفحہ کے درمیان میں مرقوم ہے سوم آنکہ بسبب کثرت
گناہان رسیدن اثر خطایا و اولاحت دنیا و اجتماع اخلاق بد ایمان ایشان بعمور شود و نہایت ضعیف گردد بحدیکہ اتباع حضرت دنیا بر مضرت حرمت توانند کرد و منفعت

آخرت را بمنفعت دنیا ترجیح تواند داد پس در حقیقت این فرقہ ہم ایمان ندارند زیرا کہ مقصود از ایمان علو ہمت است یعنی دنیا و لذائذ نفسانیہ بنظر وے ہیچ نیاید و رضیات الٰہی و درجات
عالیہ عادت ہمت و این قسم ہر چند تصدیقی دارند اما تصدیق بغایت ضعیف کہ در علو ہمت تاثیری ندارد و قاعدہ مقررہ عقلیہ است کہ الشیٔ اذا خلا عن مقصودہ لغا پس
تصدیق ایشان لغو محض گردید و بودن و نبودن نزد شرع برابر شد و بر ہمین مراتب سہ گانہ اتفاق آیات و احادیث مختلفہ را منطبق باید ساخت مثلاً ان المنافقین فی
الدرک الاسفل من النار و ان المنافقین یخادعون اللہ وھو خادعھم و اذا قاموا الی الصلوٰۃ قاموا کسالیٰ مذبذبین بین ذٰلک
بیان حال مرتبہ اول و دوم است و منھم من عاھد اللہ الی آخرہ بیان حال مرتبہ سوم و آنچہ در حدیث صحیح وارد است کہ آیۃ المنافقین ثلث و ان صام و صلی و زعم
انہ مسلم اذا حدث کذب و اذا عاھد غدر و اذا اؤتمن خان نیز بہمین مرتبہ محمول است انتہی کیونکہ بارو یے علما اور مشایخ وغیرہم کے اوصاف معلوم ہو چکے ہیں بے
بدنفسان نے ان اعمال و افعال سے بھی ساتھ آیات و احادیث مذکورہ کے رو سے اسلام سے خارج ہو بھلا یوب نے اپنے خیر المراد کی شرح میں جو لکھا ہے کہ اما بعد چون زمین ملک فاسد
داوان گشت دو وقت ظہور علمائے دجالین و صین بروز فقرای بطالین است انتہی سو اب وہ لوگ کون ہیں سو سمجھ بوجھ لیجیے اور جمہور تو دیندار اونکا اعتبار رکھتا ہے
یہ جمہور ضلالت معہود نہیں ہیں بلکہ یزیدی ہیں جو جناب امام حسین رضی اللہ عنہ کو باغی ٹھہرا کر انکے قتل کا فتویٰ دیئے تھے جب جمہور نہیں تو صادق نہیں آسکتا ہے پھر جسکو اجماع
کہتے ہیں سو اسکا کہاں ٹھکانا کیونکہ اجماع کو بہت شروط چاہیئے انمیں سے ایک یہ ہے جو توضیح شرح تنقیح الاصول میں لکھا ہے و اما الثانی ففی اھلیۃ من ینعقد بہ
الاجماع وھی بکل مجتھد لیس فیہ فسق ولا بدعۃ فان الفسق یورث التھمۃ و یسقط العدالۃ و صاحب البدعۃ یدعو الناس الیھا
لیس من الامۃ علی الاطلاق و سقطت العدالۃ بالتعصب السفہ وکذا المجون یعنی لیکن دوسری بات اجماع جن لوگوں سے ٹھہرتا ہے سو ان کی لیاقت
کے بیان میں ہے سو وہ یہی ہے کہ اجماع ٹھہرتا ہے اس مجتہد سے جس میں بدکاری نہو اور بدعت کیونکہ تحقیق بدکاری تہمت کو پیدا کرتی ہے اور عدالت کو گرا دیتی ہے اور بدعت کرنیوالا
لوگوں کو بدعت کی طرف بلایا کرتا ہے وہ امت مطلق میں داخل نہیں اور عدالت گر پڑتی ہے تعصب سے اور ٹھٹھول پن سے اور اسیطرح حیلے سکھایا کرنے سے اور اسی کتاب میں
لکھا ہے و المراد بالامۃ المطلقۃ اھل السنۃ والجماعۃ وھم الذین طریقتھم طریقۃ الرسول علیہ السلام و اصحابہ رضی اللہ عنھم دون
اھل البدع یعنے مراد امت سے وہ لوگ جو اہل سنت و جماعت ہیں کیونکہ انکا طریقہ حضرت پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا اور انکے اصحاب رضی اللہ عنہم اجمعین
کا ہے سو اہل بدعت کے انتہی بھلا اب قطع نظر فسق و بدعت کے مجتہد کون ہے سو بتلا دے بالفرض اگر ایسے ہی بلیس یا بلیس نہاد فاسق و بدعتیوں کو جمہور اور اجماع ٹھہراکر انمیں
اور اس جمہور و اجماع کی تبعیت واجب جانتے ہیں تو کلکتہ کا فتویٰ مذکور جو بیالیس عالموں کی مہر و دستخط سے آیا ہے سو بڑا جمہور اور بڑا اجماع ہوا لیس اسکی تبعیت
زیادہ تر واجب ہے یارو توضیح کی عبارت سے اور بھی ایک بڑا فائدہ صحیح ہمکو معلوم ہو گیا ہے کہ جسکا طریقہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور انکے اصحاب کا ہے سو وہی امت
میں داخل ہیں لیس جو شخص کہ ان طریقوں پر چلنے والے اور ایسا چلنے کی نصیحت کرنیوالے پر اعتراض کیا سو امت محمدی سے خارج ہو گا اور بے ایماندار ویسے گمراہ عالمان و مشایخان
متفق ہو جاویں اور جیسے بڑے مکر کیا ایک بزرگ سید و عالم جلیل القدر کو کچھ بد کہکے اپنی عزت اور فخر بڑھا جاویں و عالم کو اپنے معتقد کرنیکے لیئے بہتیرا مکر کریں یا نو
گھنسیں چلو چھلا لیں جہاتی کوٹا کریں اور لاکھ طوطیہ باندھیں تمہیدیں گانٹھیں فسوں پڑھیں لوگوں سے گھر گھر کریں جھولہ و قوتہ کچھ انکی عزت و منزلت نہ
بڑھیگی اور عقلمند ان کی مرید میں گرفتار نہیں ہونگے اب انکی قلعی خوب کھل گئی افسوس تھی سو بزرگی بھی اس حسد و فتور کی بدولت ہاتھ سے کھو کے فضیحت ہوا سوا
یہ حدیث شریف ہی من حفر بیراً لاخیہ فقد وقع فیہ یعنے بُرا کھودے کنواں آپ ہی ڈوبے اور دنیا میں اپنا نام نیک چھوڑے جیسا کسی مرد نے چاہ زمزم میں
پیشاب کیا تھا تو لوگ پوچھے کیوں تو نے ایسا بد کام کیا تو وہ بولا کہ مجھ کو نام کسی صورت سے دنیا میں باقی رہنا منظور تھا اسلیئے یہ کام کیا ہوں کہ قیامت تک
میرا نام رہیگا حتی تو یہہ ہے کہ خدا نے جسکو عزت و مرتبہ دیا سو ہی بزرگ بنیگا اور اسکا بدخواہ و نوحہ ہمیں سوا ہو گا سعدی علیہ الرحمہ فرماتے ہیں ع چراغی را کہ
ایزد بر فروزد ؛ کسی کش پف زند ریشش بسوزد ؛ بھلا اس تابع شریعت و صاحب طریقت یعنے سید واعظ کی وہ عزت خداداد ان بدنفسوں کو ملنے کی کیا صورت

کیونکہ اسکے لئے تو اللہ و رسول کی محبت کامل چاہئے حقکو نہ چھپاوے اور عمل خالص اللہ ہے حسد و بغض سے سینہ پاک رکھے اتباع رسول مین کسی بلا و ننگ و ناموس دنیا کا لحاظ نکرے دیکھئے انھیں نعمتونکی برکت سے باوجود ایسے افترے و بہتانون کے سید اعظم جہان گئے تہان اللہ تعالی انکو معزز رکھا اور ہادی بنایا چنانچہ ہندوستان و دکھن اور کرناٹک کے نرسیاپور و سیکاکول اور راجبندری وغیرہ مین بھی ہزارون مسلمان انکے ہاتھ پر شرک و بدعت و افعال بد سے توبہ کئے اور بیعت سے مشرف ہوا اور ان بدنفسونکا حال تو ظاہر ہے کہ اللہ تعالی کا نام عظمت و شان کے ساتھ سنین تو دلونمین کچھاتے اور رسول اکرم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی اتباع سے جو عین ایمانداری ہے پیچھے ہٹا کرتے بلکہ اس بات پر اعتراض کرتے ہین نام کے مسلمان کام کے شیطان لیکن ظاہر مین سر محبت رسول کے ہرکا عوام کو بہکانیکے لئے ایک بات ابلیس کی بتائی نکالے ہین طریقہ محمدیہ والے منکر محمدیہ ہین تا سنتے ہی لوگ ادھر سے پھر جاوین اور اپنے دام مین پھنسین پر یارو اس بات کو سوائے نادان ازلی کے کوئی نمانیگا اور نہ باور کریگا کیونکہ طریقہ محمدیہ والے منکر محمدیہ کیسے ہوسکتے ہین کوئی ادنی شعور مند بھی گمان نہین کرسکتا ہے کہ جنکے طریقہ کا نام خود محبت رسول سے ہو مدار رکھا ہو اور خود پایا ہی اور ایسا ہی طریقہ محمدیہ والے تو اتباع سنت کے رواج کے لئے یہہ بیچھا بلا سر اٹھاتے ہین ہان نام کے موافق مقدور بھر کام بھی کرین ہان حقیقت مین طریقہ محمدیہ کے دشمن منکر محمدیہ ہین کیونکہ اتباع سنت سے بھاگتے اور اسکی نفی از جھوٹھے قصے کہانیون کو اور اپنے باپ دادون کی سنتون کو سند گردانتے ہین خوب جاننا چاہئے کہ محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کا امتی مخالف طریقہ محمدیہ کا ہرگز نہوگا کیونکہ اسمین تو کتاب و سنت کی کمال پیروی و ترویج مقدم و ملزوم ہے ظاہر ہے کہ صحابہ و تابعین و تبع تابعین و کل اولیاء اللہ کا یہی طریقہ تھا اور اب بھی ہزارون علماء ہند و سندھ اور کابل و قندھار کا اجماع اسی بات پر ہے حدیث شریف ہے کہ لا تجتمع امتی علی ضلالۃ یعنے نہین جمع ہوتی ہے میری امت گمراہی پر انتہی روایت کئے اسکو امام احمد رحمۃ اللہ علیہ مسند مین اور طبرانی کبیر مین اور دوسری حدیث شریف یہہ ہے ان اللہ لا یجمع ہذہ الامۃ علی ضلالۃ ابدا یعنے تحقیق اللہ تعالی نہین جمع کرتا ہے اس امت کو گمراہی پر کبھی انتہی روایت کئے اسکو ابو نعیم کتاب حلیہ مین اور حاکم کتاب مستدرک مین اور جب پیغمبر صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے اصحاب پوچھے کہ تہتر فرقون مین سے کونسا فرقہ ناجی ہے تب یہہ حدیث مشہور فرمائے من سلك علی طریقتي واصحابي یعنے جو چلے میری اور میرے اصحاب کی چال پر انتہی پس جو کہ اس طریقہ کا منکر ہوگا ضال و مضل ہوگا اور فرقہ ناجیہ سے نہوگا الہی تیری پناہ اور سوائے اسکے طریقہ محمدیہ والا اور کوئی حقکو کسی بات پر آیات و احادیث سند لایا تو کہتے کہ اسکے معنے علیحدہ مین پھر کہ بھلا تم اسکے راست معنے کیا ہی سو لکھدین تو وہ بھی نہین لکھہ دیتے یا کہتے کہ آیات و احادیث سے معارضہ مت کرو اماموں کی سند لاو دیکھئے یارو انکے پاس آیات و احادیث اماموں کے اقوال سے کم رتبہ ہین حالانکہ اماماں بھی تو ان حدیثون ہی سے لکھے ہین غرض جب اماموں کے اقوال بھی بیان کرین تو اسمین کچھ عقلی تاویلات رکیکہ و بے اصل کرتے اگر وہ مقابلے والا کسی بھائی دلیل صحیح و معقول کرے تو اسکو نہین مانتے ہین بلکہ بغرض نفسانیت اور حسد و بغض کے غلو سے اور شرک و بدعت کی شامت سے ہر صحیح بات کو طریقہ محمدیہ والونکی باطل کرنا واجب جانتے حتی کہ وہ بات انکی مانی ہوئی کتاب مین بھی لکھی موجود ہو چنانچہ یہ باتان آگے مذکور ہوچکی ہین اور بھی فتنہ انگیز ان بدباطنونے فتنے طریقہ محمدیہ والون پر اٹھانا شروع کئے ہین ایک تو یہہ کہتے ہین کہ سید اعظم کی مریدی مین تم کیا فائدہ تھا اور انکے پاس کیا تھا صاحب شرح مناوی مین جو امام سیوطی کی جامع الصغیر کی شرح ہے کو کہتے فرمائے رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم الشیخ فی اھلہ وفی روایۃ قومہ کالنبی فی امتہ یعنے شیخ اپنے لوگون مین اور ایک روایت مین ہے اپنے قوم مین نبی سرکا ہی اپنی امت مین ای یحب لہ التوقیر مثل ما للنبي في امتہ یعنے واجب ہے توقیر اسکی جیسا توقیر نبی کی ہوتی ہے اسکی امت مین پھر کہا قال ابن العربي الشیوخ نواب الحق کالرسل في زمانہم یعنے کہا ابن عربی نے مرشدان اور استادان نائبان ہین حق تعالی کے جیسے مرسلان تھے اپنے اپنے زمانون مین بعد اسکے مناوی کہے ہین قال الشیخ طیب الدین فمہما نقص فیما یحتاج المریض في تربیتہ فلا یحل لہ القعود علی منصب الشیخ فانہ یفسد اکثر مما یصلح یعنے پس مرشد دین کا طبیب ہے پس جس وقت کہ مرشد ناقص ہے ان چیزونمین جو مرید اللہ کے احتیاج رکھتا ہے اپنی تربیت مین سو اس مرشد کو مشیخت کے سجادے پر بیٹھنا حلال نہین ہے کیونکہ مشیخت کے سجادے پر ایسے مرشد کے بیٹھنے کا بگاڑ زیادہ ہی اسکے سدھار سے انتہی اس سے صاف معلوم ہوگیا کہ جو شخص پیغمبرونکی نیابت کے لائق نہو تو اسکو شیخی حلال نہین اب اس زمانیکے بدعتی

بزرگون کے اعمال و اقوال اور کو دیکھتے تھے اور مولوی سید محمد علی صاحب دامت برکاتہ و فیوضاتہ کے اعمال و اخلاق محمدیہ کو اور انکی تلقین و ارشاد و وعظ کو انصاف کی نظر
مین تولکر دیکھا چاہیئے اور خدا کو حاضر و ناظر جان اور اپنے خوش اعتقادی کی ایک جانب رکھہ کر اور سچا ایمان رکھکے سچ سچ کہا جاے کہ کسیکے اعمال و اقوال و اخلاق
حکم خدا اور رسول کے ہین اور پیغمبر خدا کی نیابت کا لائق کون ہی اور کسکے اعمال و اقوال و اخلاق حکم خدا و رسول کے ہین اور نیابت رسول کے لائق کون نہین ہین تو البتہ
ظاہر ہی کہ نیابت پیغمبری کی صفتون سے ... مجھکو انصاف ہی ... کچھ شیخی نہی ... کیونکہ کوئی امر قولا و فعلا سید موصوف مین خلاف شرع نہین پایا گیا
اور انکی بیعت کا طریقہ موافق ... کہ بدعت پاک تھا اور لوگون کو بھی شرک و بدعت غیرہ منہیات سے ... توحید ... سنت ... رسول ... کی ہدایت
کئی اور رمضان کے تراویح اور نماز پنجگانہ جو معراج المومنین ہی ان مرد کو مقید کردیا حتی کہ ... مرد تہجد گزار ہوگئے اور جا بجا جمعہ کی جماعت اور زمانہ کی عیدین
کی جماعت کے برابر ہوتی ہی سو سبھون پر روشن ہی اور ہر ایک کے حوصلہ کے موافق ذکر و فکر بھی بتلاے اگر کوئی اپنی بدبختی کی بدولت ان منہیات سے کچھ اختیار
کرے اور ذکر و فکر ترک کردے تو سید واعظ کے ارشاد و تلقین اور انکی بزرگی مین کیا نقصان آیا بزرگون کا کام راہ نیک بتلا دینا ہی اور سیدھا کرنا اللہ ہی کی طرف سے ہی
دیکھیئے سب بزرگون کے پیر رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا کلمہ پڑھکر امتی کہلا باوجود انکی شرع شریف موجود ہونیکے پھر جو لوگ گمراہی سے اسکے خلاف رات دن
انواع و اقسام کے شرک و بدعت و فسق و فجور و دغا بازیان افترا بہتانات مکر و فریب اور شرع کو ہیچ جانتے ہین تو کیا اس سے ذات پاک مین اور انکی شرع شریف مین نقصان
آتا ہی بخلاف اسکے پیران جاہل اور شیخان گمراہ کے اقوال و اعمال شرک و بدعت غیرہ منہیات سے بھرے ہین اور اپنے مریدون کو بھی بجاے سنت و توحید کے ایسے باتان
ارشاد فرماتے ہین کہ سبھی کو خدا کہا کرتے حلال و حرام ایک ہی سمجھتے اور اپنے مرشد کی چال پر نماز روزہ ترک کردیتے یہہ حدیث شریف مشکوۃ کے باب الصلوۃ مین ہی عن
جابر رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بین العبد و بین الکفر ترک الصلوۃ یعنے روایت ہی جابر رضی اللہ عنہ سے
کہ کہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جو حد کہ واقع ہی درمیان بندے کے اور درمیان کفر کے یہی ترک کرنا نماز کا ہی انتہی اور یہہ حدیث مشکوۃ کے باب الصلوۃ مین ہی عن
ابی بریدہ رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم العہد الذی بیننا و بینہم الصلوۃ فمن ترکہا فقد کفر یعنے بریدہ رضی اللہ عنہ
سے روایت ہی کہ کہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جو عہد اور امن کہ درمیان ہمارے اور درمیان منافقون کے ہی نماز ہی پس جو کوئی انمین سے ترک کیا نماز کو پس تحقیق معلوم
ہوا کفر اسکا انتہی اور سید کی تشریف آوری کے بعد شراب طہور حاصل ہوا اور جو پہلے کفر کلمے بکا کرتے اور نماز و شرع کو ہیچ و پوچ جانتے کمال حقارت فرماتے اور نماز ہی کو پتھر اٹھانیوالا کہتے
اور کوئی شرک و بدعت کا کام نہ چھوڑتے توحید کی تو حقیقت معلوم ہوچکی پھر انکے مریدون اور مونتون سے تو فقیر و نکا وہی مثل ہی کہ گھر سے نہ تیرتھہ گئے مونڈ منڈھا فضیحت
بہتے دوسری بات یہہ کہتے ہین کہ سید واعظ جو اسقدر کثرت سے بیعت لیتے تھے اور اکثرونکو خرقہ پہناتے سو طریق پیران سلف کے خلاف ہی یا روا اس بات سے ان بدنفسون کو فقط فتنہ انگیزی مقصود
ہی حقیقت مین اس اعتراض کو کچھ اصل نہین خواجہ ضیاء الدین برنی صاحب تاریخ فیروزشاہی لکھتے ہین کہ وقتی بخدمت سلطان المشایخ نظام الدین اولیا حاضر بودم
دران روز بیشتری از خلایق ارادت آوردند و بیعت نمودند در خیال بخاطرم گذشت کہ شیوخ سلف در گرفتن مرید چہ احتیاط کردہ اند و سلطان المشایخ بکرم
عام خود دستگیری میکنند و دست بیعت میدہند درین اندیشہ بودم کہ آنحضرت مشرف آن خطرہ شدہ فرمودی فلان ہر چیزی از من سوال میکنی این نمیپرسی
کہ من بی تفتیش این ہمہ مردم را چرا دست بیعت میدہم ازین سخن بلرزیدم و سر بپای آنحضرت نہادم و التماس نمودم کہ از مدتی این مشکل در خاطر داشتم و این لحظہ نیز
در ہمین وسوسہ بودم کہ باطن مخدوم مکاشف آن شد فرمود کہ من در گرفتن مرید چندان احتیاط نمیکنم سببش آنست کہ از شیخی کامل مکمل در دادن دست بیعت
مجازم و چون مسلمانی بعجز و مسکنت پیش می آید و میگوید کہ از جملہ معاصی توبہ میکنم بہ نیت آنکہ سخنش راست باشد دست بیعت میدہم و بہ تخصیص از ثقات
می شنوم کہ ارادت من اہل بیعت را از گناہان باز میدارد و نمازہا بجماعت میگزارند و باوراد و نوافل مشغول میشوند پس اگر من در اول خاص شرایط و حقیقت ارادت
آنہا بگویم و خرقہ توبہ و تبرک ندہم ہمینقدر خیر کہ از ایشان وجود می آید محروم شوند انتہی اور اسیطرح سید عبد اللہ حسینی بیجاپوری قدس سرہ اور ہمارے زمانہ کے

جب شیخ کامل ہو بیعت فیع الدین نقشبندی خلیفہ خواجہ رحمۃ اللہ کے رحمۃ اللہ علیہما فرماتے تھے اور شیخ عبدالقادر بن عبدالرزاق بن عبداللہ المنشرح اپنے رسالے میں لکھتے ہیں
اما بعد فاعلم ایہا الناظر ان طریق لبس الخرقۃ الصوفیۃ علی ثلثۃ انواع فمنہم من البسہا بعد تمام التربیۃ وظہور التقوی والورع
وطہارۃ القلب فہذہ الطریقۃ المحمدیۃ یعنے جان تو اے دیکھنے والے کہ طریق صوفیہ کے خرقہ پہننے کا تین نوع پر ہی بعضے تو انمیں سے پہناتے ہیں خرقہ بعد پوری ہو
تربیت اور ظاہر ہونے تقویٰ اور پرہیزگاری اور جمعیت کے دل کے پس طریقہ محمدیہ یہی ہی ومنہم من البسہا فی اول القدم لتکون لہ قیدا او نہیا
عن الافعال الذمیمۃ واذا نظر الی لباس الصالحین استحی وخاف ان یفعل فیہ فعلا لا یلیق باحوالہم اور بعضے تین سے پہناتے
ہیں خرقہ پہلے قدم میں یعنے ابتدا تربیت کرنیکے کہ یہہ پہننا اسکو قید ہو وے اور مانع ہو بد کام کرنے سے کیونکہ جب وہ نظر کریگا طرف لباس بزرگان کے تو شرمائیگا اور ڈریگا ایسے کام کرنے
سے جو انکے احوال کے لائق نہوں ومنہم من البسہا القصد التبرک والتزی بزی اہل الخیر لتشملہ السعادۃ الابدیۃ ویدخل فی سلک
اہل ہذہ الطریقۃ المحمدیۃ اور بعضے انمیں سے وہ لوگ ہیں جو پہناتے ہیں خرقہ قصد برکت کے اور مشابہت پانیکے نیک لوگوں سے تا کہ شامل ہو اسکو ہمیشہ کی سعادت اور وہ
گناجاوے گروہ میں اس طریقہ محمدیہ والوں کے وکل علی ضلال اور سب کے خرقہ نکی پر ہیں انتہی الہی مفسدان گمراہ کو نیک توفیق دے اور تیسری بات یہہ ہی کہ آیہ حسبی اللہ نعم الوکیل
کو اور اللہ بس باقی ہوس کو اکثر مسلمان کہا کرتے ہیں اتفاقاً اگر کسی طریقہ محمدیہ والے کی زبان سے یہ کلام نکلے تو کٹ کے جھٹ کہہ بیٹھتے یا اسمیں ایما و اشارہ کرتے کہ دیکھو
یہہ شخص رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا منکر ہی یار و ذرہ غور کرکے دیکھو تو حقیقت میں یہ بدنفس منکر خدا اور رسول کے ہو جاتے ہیں کیونکہ محمد ہی کی ہدایت اور انکی پیروی سے
تو ایسا کہنا مومنوں کے نصیب ہوا ہی نہیں تو بتوں کو اور شہیدوں کو پکارتا اور کو جتے اللہ تعالی فرمایا ہی اذا ذکر اللہ وحدہ اشمازت قلوب الذین لا
یومنون بالاخرۃ واذا ذکر الذین من دونہ اذا ہم یستبشرون یعنی اور جب نام لیجئے اللہ کا نرا کڑجاویں دل انکے جو یقین نہیں رکھتے پچھلے گھر کا
اور جب نام لیجئے اسکے سوا اور وں کا تبھی وے لگیں خوشیاں کرنے اور صحیح بخاری میں یہہ حدیث شریف ہی قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم اصدق کلمۃ قالہا
الشاعر کلمۃ لبید الا کل شئ ما خلا اللہ باطل یعنے بہت سچی بات جو شاعر نے کہا ہی سو لبید کی بات ہی کہ سن ہاں جانو کہ ہر چیز اللہ سوا ہی باطل انتہی سبحان
اللہ صوفیہ کرام کہہ یہاں تو ہم اللہ ہی اللہ کہا ہی بس ان بدنفسوں کے پاس وہ بھی تیر منکر محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ہو معاذ اللہ پھر ایک غضب کی بات ہی کہ
کہ اس طوفان بے تمیزی میں بعضے لعلول کہ جنکو سیاہ وسپید کی تمیز نہوز خوب نہیں ہوا اپنے کو بڑے فاضل تھہرا مولانا اسمعیل شہید محدث کے حق میں کہتے ہیں
کہ وہ جاہل تھا اور اسمیں ایمان کی بو تھی اور اس سورش میں بدعتیوں کی بعضے لنگرے جو کچھ نہ بہر سکلے جاہلان کہ جنکو نہ کسی سے پوچھنے جانیکی قوت نہ تحریر
کی قدرت نہ سمع و ادراک کی سکت نہ بولنیکی طاقت نہ نوشت وخواند کی لیاقت ہی اب بھی ان مقدموں میں بے اختیار تھہر یا نوں جھاڑتے کان لگاتے عوعو کرکے
ناحق مغز خراشی کرتے منہہ کو آیا سو بکتے ہیں اور کفر میں ترجیح تھے چنانچہ ایک جا میں جو کچھ بہر کا بھائی تقویۃ الایمان وغیرہ پر اسطرح سے ایراد کرتا ہی کہ خراب خراب باتیں اور
منسوخ حدیثیں جن جن کے لاتے ہیں چنانچہ مولوی اسمعیل دہلوی نے لکھو کیسی حدیث لایا ہی کہ اللہ تعالی کو چمار بنایا ہی یار و تعجب تماشا کا ہی کہ گدھے بھی قرآن
حدیث کے سمجھنے میں دم مارنے لگے اور وہ حدیث جو تقویۃ الایمان کے صفحہ ۶۰ میں مرقوم ہی سو یہہ ہی اخرج الترمذی عن انس رضی اللہ عنہ قال قال
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم لیسئل احدکم ربہ حاجتہ کلہا حتی یسئل الملح وحتی یسئل شسع نعلہ اذا انقطع مشکوۃ کے باب الدعوات میں
لکھا ہی کہ ترمذی نے ذکر کیا کہ انس نے نقل کیا کہ پیغمبر خدا نے فرمایا کہ ہر کسیکو چاہئیے کہ اپنی سب حاجت کی چیزیں اپنے رب سے مانگے یہاں تک کے نون بھی اسی سے مانگے اور جوتی کا تسمہ
جب ٹوٹ جاوے تو وہ بھی اسی سے مانگے انتہی واہ کیا طرفہ اتفاق ہی میں ہو تو ایسی ہو کہ شیخی اور فضیلت کا دم مارنیوالے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو معاذ اللہ چمار کے ساتھ
تشبیہ یا کرکے ٹھوکر کھاتے ہیں تو انکے بالکے جاہلان اللہ تعالی کو چمار بنا یا کرکے جھک مارتے ہیں ہی عالمان ضلالت آثار و ایسی شیخان بدعت شعار و ایسی جاہلان طرفہ
ظاہر ہی کہ جبل انسانمیں صفت انصاف اور قوت منفعلہ نہیں وہ کا انسان نہیں بلکہ شیطان سے ہی امام محمد غزالی رحمۃ اللہ علیہ کیمیائے سعادت کے رکن چہارم کے اصل اول

الملح

اس طوفان بے تمیزی میں بعضے جاہلان کچھ کچھ بکتے ہیں سو اسکا بیان ط

انسان میں صفت انصاف اور قوت منفعلہ ہونے کا بیان ط

